(تیرا بادشاہ پر احسان نہیں کہ تو ان کی خدمت کرتا ہے بلکہ بادشاہ کا تجھ پر احسان ہے کہ اس نے تجھے خدمت کے لئے رکھ لیا ہے)

یہ لوگ باوجود اپنی اس استغنا کے آپ کی خدمت قبول کر لیتے ہیں۔ اس کا احسان آپ پر باقی ہے اور اگر ان کا ہونا تمہارے نزدیک بیکار ہے تو ذرا اس وقت کو خیال کرو جب علماء فنا ہو جائیں تو تمہاری اولاد کا کیا حال ہوگا۔

**کس قدر تحصیل علم دین فرض عین ہے:** بعض دیہات میں اب دیکھ لیجئے کہ جنازہ کی نماز کا کوئی پڑھانے والا نہیں ملتا۔ استغفر اللہ جب علم دین اس درجہ ضروری ہے اس کی تحصیل و حفاظت واجب ہوئی پھر جامعیت ہوئی تو سبحان اللہ اور وہ فرض کفایہ ہے اور اگر اس قدر مہلت نہیں تو اچھا فرض عین ہی ادا کر لو اور ہندی یا عربی یا فارسی جس میں ہو سکے حاصل کرو۔

لوگوں کا گمان ہے کہ راہ نجات کافی ہے۔ میں کہتا ہوں کہ اس میں سارے اخلاق اور عقائد آ گئے ہیں بفضلہ تعالیٰ علم دین کی ضرورت ثابت ہو چکی اس سے تو کسی کو انکار ہو ہی نہیں سکتا۔ مگر یہ خیال ہو سکتا ہے کہ اس ہیئت مروجہ کی ضرورت نہیں تو بہتر مجھے کوئی اور ہیئت بتا دیجئے اور دکھا دیجئے کہ وہ مفید ہے میں کچھ مانگتا نہیں ہوں ہاں ضرورت ثابت کئے دیتا ہوں۔ اگر ثابت نہ ہوئی ہو تو آپ کے نزدیک تو میں آپ کے سامنے حاضر ہوں۔ آپ میرے مقدمات دلیل کی غلطی ظاہر کر دیجئے میں اپنے حجرے میں بیٹھ کر نہیں کہتا ہوں۔

**فضائل چندہ:** غرض ضرورت ہے دین کی اور مدرسوں کی اسی ہیئت پر باقی رکھنے کی۔ آپ جو کچھ دین اپنی ضرورت اور منفعت کی تحصیل کے واسطے دیں گے ہم پر کچھ احسان نہیں۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں **فیاخذہ بیمینہ فیربیہ کما یربی احدکم فلوہ حتی یکون اعظم من الجبل**۔ باری تعالیٰ اپنے یمین میں لیتے ہیں جو کچھ دیا جاتا ہے یمین کا لفظ متشابہات میں سے ہے اس کے معنی اور تاویل سے تو اس وقت بحث نہیں مراد قبول ہے اور باری تعالیٰ کے ہاتھ میں کیسے نمونہ ہوگا جب زمین میں ڈالنے سے دانہ پہاڑ سے بڑا ہو جاتا ہے اگر ایک کھجور کو بویا جائے اور پھر اس سے جتنے پھل پیدا ہوں ان کو بویا جائے اور ایسے ہی حساب لگایا جائے تو یہ بات معلوم ہو سکتی ہے اور میں کہتا ہوں کہ احد اعظم الجبال تھا مدینہ میں اس واسطے آنحضرت ﷺ نے اس کی مثال دی ورنہ پہاڑ سے اور اس سے کیا نسبت۔ یہی معنی ہیں اس کے جو شب قدر میں ہے کہ خیر من الف شہر کلام عرب میں مفرد لفظ اعداد کے اندر الف سے زیادہ کے واسطے موضوع نہ تھا اس واسطے لایا گیا۔ بلا مبالغہ کہا جا سکتا ہے کہ دینے والا اگر ثواب کو دیکھ لے تو یہی کہے:

جماوے چند دادم جاں خریدم — بحمد اللہ عجب ارزاں خریدم

''میں نے چند سکوں کے عوض جان خریدی، بفضل اللہ میں نے کس قدر ارزاں خریدی۔''

(وعظ ختم ہوا)